سنہا۔ کس کے یہاں بتلاؤں، میری سمجھ میں تو کوئی ایسا آدمی نہیں رہ گیا۔ ایسی برادری میں رہنے سے تو ہزار درجہ بہتر ہے کہ برادری کے باہر رہوں۔ میں نے ایک برہمن سے رشوت لی۔ اس سے مجھے انکار نہیں۔ لیکن کون رشوت نہیں لیتا۔ اپنے موقع پر کوئی نہیں چوکتا۔ برہمن نہیں خود ایشور ہی کیوں نہ ہو۔ رشوت خور اُنھیں بھی چوس ہی لیں گے۔

رشوت دہندہ اگر نا اُمید ہوکر جان دے دے۔ تو میری کیا خطا؟ اگر کوئی میرے فیصلہ سے ناراض ہوکر زہر کھالے تو میں کیا کرسکتا ہوں۔ اس پر بھی میں اس کا کفارہ ادا کرنے کو تیار ہوں۔

برادری جو سزا دے اُسے منظور کرنے کو تیار ہوں۔ سب سے کہہ چکا ہوں کہ مجھ سے جو کفارہ چاہو کرالو .......... پر کوئی نہیں سنتا۔ سزا خطا کے مطابق ہونی چاہیے۔ نہیں تو یہ نا انصافی ہے۔

اگر کسی مسلمان کا چُھوا ہوا کھانا کھانے کے لیے برادری مجھے عبور دریائے شور کی سزا دینا چاہے تو میں اُسے کبھی نہ مانوں گا۔ پھر خطا اگر ہے تو میری ہے۔ میری لڑکی نے کیا خطا کی ہے۔ میری خطا کے لیے میری لڑکی کو سزا دینا سراسر بعید از انصاف ہے۔

بیوی۔ مگر کروگے کیا؟ کوئی پنچایت کیوں نہیں کرتے؟

سنہا۔ پنچایت میں بھی تو وہی برادری کے مُکھیا لوگ ہی ہوں گے اُن سے مجھے انصاف کی امید نہیں۔ در حقیقت اس عتاب کا سبب حسد ہے۔ مجھے دیکھ کر سب جلتے ہیں۔ اور اسی بہانے سے مجھے نیچا دکھانا چاہتے ہیں۔ میں ان لوگوں کو خوب سمجھتا ہوں۔

بیوی۔ دل کی خواہش دل ہی میں رہ گئی۔ یہ ارمان لیے دُنیا سے جانا پڑے گا۔ ایشور کی جیسی مرضی۔ تمھاری باتوں سے مجھے ڈر لگتا ہے کہ میری بچّی کی نہ جانے کیا حالت ہوگی۔

مگر تم سے میری آخری درخواست یہی ہے کہ برادری سے باہر نہ جانا۔ نہیں تو پرلوک میں بھی میری روح کو تسکین نہ ہوگی۔ یہی رنج میری جان لے رہا ہے۔

ہائے میری بچّی !.............. ہائے میری بچّی ..........!!

---

یہ افسانہ پہلی بار 'چاند' کے اکتوبر1925 کے شمارے میں 'دنڈ' کے عنوان سے شائع ہوا۔ اردو میں 'پریم چالیسی' اور ہندی میں مان سرودر8 میں شامل ہے۔

# حرفِ آخر:

پریم چند کے افسانوں کو "پریم پچاسا" کے عنوان سے چھ جلدوں (جلد9 سے جلد14) میں پیش کیا جا رہا ہے۔ جو افسانے صرف ہندی میں شائع ہوئے ہیں، اور جن کا اردو ترجمہ پریم چند کے زمانے میں بھی شائع نہیں ہوا تھا، وہ ان جلدوں میں شامل ہیں۔ ان افسانوں کے اصل متن کو برقرار رکھتے ہوئے محض رسم خط تبدیل کیا گیا ہے۔ مشکل الفاظ کے معنی قوسین میں دے دیے گئے ہیں۔

اس جلد میں شامل حسبِ ذیل افسانوں کو اردو رسم خط میں منتقل کرنے کا کام ڈاکٹر ظہیر رحمتی، گلِ رعنا صدیقی اور عصمت پروین نے کیا ہے۔

ڈاکٹر ظہیر رحمتی: سہاگ کی ساڑی، ناگ پوجا، گپت دَھن، گریہہ داہ، دھِکّار، وشواس، مندر اور مسجد، ماتا کا ہردے۔

گلِ رعنا صدیقی: آبھوشن، ایک آنچ کی کسر، چکما، بَیر کا اَنت۔

عصمت پروین: پُوروسنسکار، بوڑم، آپ بیتی، سیلانی بندر، نبی کا نیتی نرواہ، مکتی دھن، نے راشیہ، اُدّھار، تینتر۔

(ڈاکٹر رحیل صدیقی)

پریم چند کے ادبی کارناموں پر تحقیقی کام کرنے والوں میں مدن گوپال کی اہمیت مسلم ہے پریم چند کے خطوط کے حوالے سے بھی انھیں اولیت حاصل ہے۔ ان کی پہلی کتاب انگریزی میں بہ عنوان "پریم چند" 1944 میں لاہور سے شائع ہوئی۔ اسی کتاب کی وجہ سے غیر ممالک میں بھی پریم چند کے بارے میں دلچسپی پیدا ہوئی۔ "ٹائمز لٹریری سپلیمنٹ لندن" نے لکھا ہے کہ مدن گوپال وہ شخصیت ہے جس نے مغربی دنیا کو پریم چند سے روشناس کرایا۔ اردو، ہندی ادیبوں کو غیر اردو ہندی حلقے سے متعارف کرانے میں مدن گوپال نے تقریباً نصف صدی صرف کی ہے۔

مدن گوپال کی پیدائش اگست 1919 میں (ہانسی) ہریانہ میں ہوئی۔ 1938 میں سینٹ اسٹیفن کالج سے گریجویشن کیا۔ انھوں نے تمام زندگی علم و ادب کی خدمت میں گزاری۔ انگریزی، اردو اور ہندی میں تقریباً 60 کتابوں کے مصنف ہیں۔ پریم چند پر اکسپرٹ کی حیثیت سے مشہور ہیں۔ ویسے پرنٹ میڈیا اور الکٹرانک میڈیا کے ماہر ہیں۔ مختلف اخبارات، سول ملیٹری گزٹ لاہور، اسٹیٹس مین اور جن ستہ میں بھی کام کیا۔ بعدازاں حکومتِ ہند کے پبلکیشن ڈویژن کے ڈائرکٹر کی حیثیت سے 1977 میں ریٹائر ہوئے اس کے علاوہ دینک ٹریبون چندی گڈھ کے ایڈیٹر کی حیثیت سے 1982 میں سبکدوش ہوئے۔